Vol 6
ربیع الاول

# شعبۂ فاصلاتی دینی تعلیم

Distance Learning
Religious Education

# ہماری مطبوعات

- طولِ عمر اور وسعتِ رزق کے سو مجرّب نسخے
- گھر کو جنت بنانے کے چودہ مجرّب نسخے
- مرضِ حُبّ دنیا: علامات اور علاج
- مرضِ تکبّر: علامات، تشخیص کے طریقے اور اس کا علاج
- وصیت نامہ کیسے لکھا جائے
- امراضِ روحانی کی شناخت کی ۱۰۰ علامات
- حرام نگاہ
- عظمت اور بلندی کے لیے علم ہی کافی ہے
- بیٹی اللہ کی رحمت
- گیا وقت پھر ہاتھ آتا نہیں
- صدقہ: بھلائی کرنے کا سب سے اچھا راستہ
- اجتہاد اور تقلید پر اعتراضات کا تجزیہ
- دوستی
- ثواب وضو
- ترکِ گناہان کے چالیس طریقے
- فاصلاتی دینی تعلیم شمارہ ۱، ۲، ۳، ۴، ۵

A-50 بلاک 20، سادات کالونی، فیڈرل بی ایریا، کراچی
فون: 0306-2087242,0304-2035290,6366644
ویب سائٹ: www.al-qaaim.com ای میل: info@al-qaaim.com

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا

## جس نے اپنی زندگی کو نیک علم کی طلب میں صرف نہیں کیا اسکی زندگی ضائع ہوگئی

دینی کتب کے مطالعہ کے ساتھ ساتھ اگر نوجوان / بچے روزانہ ۱۰ سوالات کے جوابات یاد کریں تو ایک ماہ میں ۳۰۰ اور ایک سال میں تقریباً ۳۶۰۰ سوالات کے جوابات انہیں یاد ہو جائیں گے۔ سوالات کچھ اس انداز سے ترتیب دیئے گئے ہیں جو تقریباً ہر پہلوئے زندگی کا احاطہ کئے ہوئے ہوں

مثلاً:

☆ فقہی مسائل ☆ عقائد ☆ عملی اخلاقیات

☆ معلوماتِ عامّہ ☆ قرآن مجید ☆ تاریخِ اسلام

☆ منتخب آیات واحادیث کی تشریح ☆احادیثِ معصومینؑ

☆ رسولِ خداؐ و آئمہؑ کے متعلق معلومات اور انکی سیرت

☆ رسولِ خداؐ و آئمہؑ کے اصحاب کے متعلق معلومات

☆ علمائے اعلام کے متعلق معلومات

☆ بہت سے اعمال کے فضائل



☆ آدابِ اسلامی سے متعلق معلومات

☆ مقدّس مقامات کے متعلق معلومات

☆ کتب بینی کے شوق کو بیدار کرنے کیلئے کسی کتاب کے متعلق کوئی معلوماتی بات

☆ CreativeWriting

تاکہ تخلیقی صلاحیتیں بیدار ہوں اور نوجوانوں / بچوں کی سوچ اور تحریر میں بہتری آئے۔ ایسے سوال دیئے گئے ہیں جنہیں وہ خود یا بزرگوں کی مدد سے سوچ کر لکھیں۔

اس کتابچہ میں جن سوالات کے جوابات نہیں لکھے گئے ہیں نوجوان / بچے، انہیں بھی اپنے بزرگوں کی مدد سے حل کر سکتے ہیں۔ اوسطاً روزانہ فقط (۱۰) سوالات کے جوابات یاد کرنے ہونگے۔

امید ہے کہ اس سلسلے میں مومنین نوجوانوں اور بچوں کی مدد کر کے مدرسہ کے مشن کو آگے بڑھانے میں تعاون کریں گے اور امامِ زمانہؑ کے ایسے مددگار مہیا کرنے میں مددو معاوّن ہوں گے کہ جو علم و معرفت سے آراستہ ہوں۔

والسّلام

انتظامیہ : مدرسۃ القائمؑ

# تاریخ

سوال : حضرت خدیجہؑ کی والدۂ گرامی کا نام بتائیے؟

جواب : فاطمہ بنت زائدہ۔

سوال : رسولؐ اللہ نے جب تجارت کے لئے شام کا پہلا سفر کیا تو ان کی عمر مبارک اُس وقت کتنی تھی؟

جواب : ۱۲سال۔

سوال : رسولؐ کی والدۂ گرامی حضرت آمنہ کا انتقال کس عمر میں ہوا؟

جواب : ۳۰سال کی عمر۔

سوال : رسولؐ اللہ کے وہ کونسے رشتہ دار تھے جو رسولؐ اللہ کے بغیر کھانا نہیں کھاتے تھے؟

جواب : آپکے دادا حضرت عبدالمطلبؑ۔

سوال : اپنی والدۂ ماجدہ کے انتقال کے وقت رسولؐ اللہ کی عمر مبارک کتنی تھی؟

جواب : ۶ سال۔

سوال : حضورؐ کو جب آپکی رضاعی والدہ حلیمۂ سعدیہ کے سپرد کیا گیا تو اُس وقت آپکی عمر مبارک کتنی تھی؟

جواب : ۶ ماہ۔

سوال : اُس ملعون کا کیا نام تھا جس نے دورانِ نماز رسولؐ اللہ کی گردن میں چادر ڈال کر کھینچی تھی جس سے آپ گر پڑے تھے؟

جواب : عتبہ ۔



سوال : جب رسولؐ اللہ دوسری جگہوں سے آنے والے قافلوں کے سامنے دعوتِ اسلام پیش کرتے تھے تو کون شخص ساتھ ساتھ یہ کہتا جاتا تھا کہ یہ جھوٹ بولتا ہے (نعوذ باللہ)؟

جواب : ابولہب۔

سوال : رسولؐ نے یہ جملہ کس شہر کے بارے میں فرمایا تھا کہ اسے قرآن سے فتح کرلیا گیا ہے؟

جواب : یثرب (مدینہ) کے بارے میں۔

سوال : مکّہ کس اسلامی تاریخ کو فتح ہوا ؟

جواب : ۱۹رمضان المبارک۔

سوال : دعائے خلیل اور نویدِ مسیحا کس نبی کو کہا جاتا ہے؟

جواب ؛ رسولؐ اللہ کو۔

سوال : شفیع المذنبین (گناہ گاروں کی شفاعت کرنے والا) کس کا لقب ہے؟

جواب : رسولؐ اللہ کا۔

سوال : رسولؐ اللہ کا عقیقہ اُن کی پیدائش کے کتنے روز بعد ہوا؟

جواب ؛ ساتویں روز۔

سوال : رسولؐ اللہ کا نام احمد کس نے رکھا تھا؟

جواب : آپکی والدہ حضرت آمنہؑ نے۔

سوال : رسولؐ اللہ کا نام گرامی ''احمد'' کن دو الہامی کتابوں میں ذکر ہوا ہے؟

جواب : قرآن مجید اور انجیل میں۔

سوال ؛ اہلِ جنّت اور اہلِ دوزخ کے نزدیک رسولؐ اللہ کے کیا نام ہیں؟

جواب : اہلِ جنّت کے نزدیک عبدالکریم اور اہلِ دوزخ کے نزدیک عبدالجبّار۔

سوال : رسولؐ اللہ کی پیدائش مکّہ کے کس محلّے میں ہوئی؟

جواب : سُو قُ الّیل ۔

سوال ؛ رسولؐ اللہ کی پیدائش کا مبارک وقت کونسا تھا؟

جواب : صبح صادق کے وقت۔

سوال : رسولؐ اللہ کس سنہ عیسوی میں پیدا ہوئے؟

جواب : ۲۰ اپریل ۵۷۱ء میں۔

سوال : رسولؐ اللہ کے وہ کونسے چچا تھے جو آپ کے خالہ زاد بھائی بھی تھے؟

جواب : حضرت حمزہؑ۔

سوال : رسولؐ اللہ کے وہ کونسے چچا تھے جو آپ کے دودھ شریک بھائی بھی تھے؟

جواب : حضرت حمزہؑ۔

## قرآن

سوال : اپنی مرضی سے قرآن کے معنی و مطالب بیان کرنے کو کیا کہتے ہیں؟

جواب : تفسیر بالرّائے۔

سوال : خدا تک پہنچنے کے لئے وسیلہ اختیار کرنے کا حکم کس سورہ میں ہے؟

جواب : سورۂ مائدہ آیت ۳۵ ۔

سوال : قرآن کے کس سورہ کے متعلق تاکید آئی ہے کہ عورتیں زیادہ سے زیادہ اس سورہ کی تلاوت کریں؟

جواب : سورۂ نور۔



سوال : قرآن میں کل کتنی خواتین کا ذکر آیا ہے؟

جواب : ۱۳ خواتین کا۔

سوال ؛ خدا کے احکامات سب سے زیادہ کس سورہ میں نازل ہوئے ہیں؟

جواب ؛ سورۂ بقرہ میں۔

سوال ؛ وہ کونسا سورہ ہے جو ایک مرتبہ مکّہ میں نازل ہوا اور دوسری مرتبہ مدینہ میں؟

جواب : سورۂ الحمد۔

سوال : قرآن میں حضرت جبرئیلؑ کے کونسے دو صفاتی نام ذکر ہوئے ہیں؟

جواب : رُوح الامین اور رُوح القدس۔

## علمائے کرام

۱۔ علّامہ میر حامد حسین لکھنویؒ انڈیا کے مشہور اور بڑے علماء میں شمار ہوتے ہیں۔ [✓]

۲۔ علّامہ میر حامد حسین لکھنویؒ کو ’’صاحبِ عُبقات الانوار‘‘ بھی کہا جاتا ہے۔ [✓]

۳۔ علّامہ میر حامد حسین لکھنویؒ کے والد کا نام مفتی محمد قلی تھا جو خود ایک بڑے عالم تھے۔ [✓]

سوال : ہندوستان کے مشہور مجتہد غفران مآبؒ کا اصل نام کیا تھا؟

جواب : علّامہ سیّد دلدار علیؒ۔

سوال ؛ علّامہ سیّد دلدار علیؒ کا انتقال کس سن میں ہوا اور انکی قبر کہاں ہے؟

جواب : ۱۸۲۰ء میں اور انکی قبر لکھنؤ میں ہے۔

سوال : نجف کا حوزۂ علمیہ کس مشہور عالم نے قائم کیا تھا؟

جواب : شیخ طوسیؒ نے۔

سوال : راویوں کے علم (علمِ رجال) پر موجودہ صدی میں سب سے بڑا کام کس مجتہد نے کیا؟

جواب : آیت اللہ خوئیؒ نے۔

## معلوماتِ عامّہ

سوال : نجف کا حوزۂ علمیہ قائم ہوئے کتنے سال ہو چکے ہیں؟

جواب : ۱۰۰۰ سال سے زائد۔

سوال : اسلام لوگوں کی تعداد کے اعتبار سے دنیا کے مذاہب میں کونسے نمبر پر ہے؟

جواب : دوسرے نمبر پر۔

سوال ؛ ''انار میں ایک دانہ جنّت کا ہوتا ہے'' یہ کس معصومؑ کا قول ہے؟

جواب : رسولِ خداؐ کا۔

سوال : مشہور سخی حاتم طائی کا پوتا جو محبِّ اہل بیتؑ تھا اور اسے معاویہ نے شہید کروایا، اسکا نام کیا تھا؟

جواب ؛ حجر بن عدیؓ۔

سوال : ''اگر علیؑ نہ ہوتے تو میں ہلاک ہو جاتا'' یہ جملہ کس کا ہے؟

جواب : حضرت عمر کا۔

سوال : ایران عراق جنگ کس سنہء میں شروع ہوئی؟

جواب : ۱۹۸۰ء میں۔

سوال : نیشاپور (ایران) میں ایک مشہور شاعر کی قبر ہے اسکا کیا نام ہے؟

جواب ؛ عمرِ خیّام۔



# انبیائے کرام

سوال : حضرت ابراہیمؑ کے والد کا کیا نام تھا؟

جواب : تارخ۔

سوال : حضرت ابراہیمؑ کے اُن چچا کا کیا نام تھا جنہیں لوگ حضرت ابراہیمؑ کا والد سمجھتے ہیں؟

جواب : آزر۔

سوال : سب سے پہلے کس نبی کو اللہ نے لوگوں کا امام بنایا؟

جواب : حضرت ابراہیمؑ۔

سوال : پیغمبرؐ اسلام کا شجرۂ نسب اوپر جا کر حضرت ابراہیمؑ کے کس بیٹے سے ملتا ہے؟

جواب : حضرت اسماعیلؑ ۔

سوال : امام حسینؑ کے علاوہ اور کس مظلوم کے لئے آسمان ۴۰ دن تک روتا رہا؟

جواب : حضرت یحییٰؑ ۔

سوال : وہ کونسے پیغمبر تھے جنھوں نے خواب میں ۱۱ ستاروں کو دیکھا؟

جواب : حضرت یوسفؑ۔

سوال : تمام انبیاءؑ میں سب سے زیادہ طویل عمر کس نبی کی تھی؟

جواب : حضرت نوحؑ ۔

# مقدّس مقامات

سوال : قرآن میں اُمّ القریٰ کس شہر کو کہا گیا ہے؟

جواب : مکّہ مکرّمہ کو۔

سوال : بزرگ عبداللہ شاہ غازی جو مشہور ہے کہ امام حسنؑ کی نسل سے ہیں، وہ کہاں مدفون ہیں؟

جواب : کراچی میں۔

سوال ؛ شعب ابی طالب کس جگہ واقع تھا؟

جواب : اس زمانے کے مکّہ سے کچھ فاصلہ پر۔

سوال : قدم گاہ امام رضاؑ کس شہر میں ہے؟

جواب : نیشاپور میں۔

سوال ؛ کربلا گامے شاہ پاکستان کے کس شہر میں واقع ہے؟

جواب : لاہور میں۔

۱۔ مشہد کا پرانا نام 'طوس' تھا۔ [✓]

# اسلامی کتابیں

سوال : وہ کتابیں جو تمام آئمہؑ کے پاس رہیں جن میں تمام احکاماتِ خدا و آیات اپنی صحیح تفسیر کے ساتھ موجود تھیں، اُنہیں کیا کہا جاتا ہے؟

جواب : کتابِ علیؑ اور صحیفۂ فاطمہؑ ۔

سوال : آیت اللہ باقر الصدرؒ نے فلسفہ پر وہ کونسی مشہور کتاب لکھی جو آج بھی دنیا کی مختلف بڑی یونیورسٹیز میں پڑھائی جاتی ہے؟

جواب : فَلْسَفَتُنَا۔



سوال : شیخ صدوقؒ کی وہ کونسی مشہور کتاب ہے جس میں اسلام کے بہت سارے احکامات کی وجوہات اور مصلحتیں بتائی گئی ہیں؟

جواب : عِلَل الشّرائع۔

# تقلید

سوال : وہ لوگ کیا کہلاتے ہیں جو مجتہد یا علم کی پہچان کر سکتے ہیں؟

جواب : اھلِ خِبرہ ۔

۱۔ میراث کی تقسیم میں مرنے والے کی تقلید نہیں بلکہ وارثوں کی تقلید دیکھی جائے گی اور ان کے مطابق تقسیم ہوگی۔ [✓]

۲۔ آقائے خمینیؒ کے فتویٰ میں فقہی سوال پوچھنے والے کی تقلید کے مطابق صحیح جواب دیا جائے گا۔ [✓]

۳۔ علاّمہ حلیؒ اور ان کے بیٹے نابالغیت کے زمانے ہی میں مجتہد بن گئے تھے۔ [✓]

۴۔ مستحبات و مکروہات میں بھی اپنے ہی مجتہد کے فتویٰ کو دیکھنا چاہیئے۔ [✓]

۵۔ وہ شخص جس پر خدا شرعی ذمّہ داری ڈالتا ہے، وہ مکلَّف کہلاتا ہے۔ [✓]

۶۔ پروردگار (جو شرعی ذمّہ داری انسانوں پر ڈالتا ہے) مکلِّف کہلاتا ہے۔ [✓]

۷۔ آقائے خوئیؒ کے فتویٰ میں اگر کوئی مسئلہ پوچھے تو ہم جس کی تقلید میں ہیں اس کے مطابق صحیح مسئلہ بتا سکتے ہیں سوال پوچھنے والے کی تقلید پوچھنا ضروری نہیں ہے۔

[✓]

# وضو، غسل، تیمّم

۱۔اگرکوئی غلط تیمّم سے نمازیں پڑھتا رہا ہوتو علم ہونے کے بعد ان نمازوں کو دوبارہ پڑھنا ضروری ہے۔ [✓]

۲۔ پیشاب و پخانہ، نیند اور ریاح کو فقہی زبان میں ’حدث‘ کہا جاتا ہے۔ [✓]

۳۔ کم از کم ایک انگلی سے بھی پاؤں کا مسح ہوسکتا ہے۔ [✓]

۴۔ فرشتوں کے ناموں کو بغیر وضو ہاتھ لگانا حرام ہے۔ [✗]

۵۔ اگر نماز نہیں بھی پڑھنی ہو تب بھی وضو کرنا مستحب ہے۔ [✓]

۶۔ قرآن کی تلاوت کے لئے بھی وضو مستحب ہے چاہے اس کے حروف چھونے کا ارادہ نہ ہو۔ [✓]

۷۔ دھونے والے اعضاء میں پانی کا کھال تک پہنچنا ضروری ہے، سوئی کی نوک کے برابر بھی دھلنے سے نہ رہ جائے۔ [✓]

۸۔ غسل میں موالات (پے در پے دھونا) شرط نہیں ہے۔ [✓]

۹۔ کم از کم ایک انگلی سے بھی سر کا مسح ہوسکتا ہے۔ [✓]

# نماز

سوال : بارش کی دعا کے لئے جو نماز پڑھی جاتی ہے اُسے کیا کہتے ہیں؟

جواب : نمازِ استسقاء۔

سوال : نمازِ صبح کے نافلہ کتنے ہیں اور وہ کب پڑھے جاتے ہیں؟

جواب : دو رکعت ہیں اور وہ نمازِ صبح سے پہلے پڑھے جاتے ہیں۔



سوال : اوقاتِ نماز معلوم کرنے کے لئے جو لکڑی زمین میں لگائی جاتی ہے اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب : شاخص۔

سوال : اگر کوئی نمازِ مغربین پڑھنا بھول جائے اور مثلاً رات ایک بجے یاد آئے تو وہ کیا کرے؟

جواب : وہ طلوعِ فجر تک بغیر ادا و قضا کی نیت کے ان نمازوں کو پڑھے (یعنی انہیں قضا سمجھ کر اگلے دن پر نہیں ٹال سکتا)۔

۱۔ آقائے سیستانیؒ کے فتویٰ میں نمازِ شب کا وقت نمازِ عشاء کے فوراً بعد آجاتا ہے۔ [✓]

۲۔ رات کی نمازوں کے نافلہ نمازِ واجب کے بعد پڑھے جاتے ہیں۔ [✓]

۳۔ نمازِ جمعہ دو رکعت ہے اور اس کے دو خطبے دو رکعت کے قائم مقام ہیں۔ [✓]

۴۔ نمازِ جمعہ میں ۲ خطبے نمازِ جمعہ پڑھنے سے پہلے دیئے جاتے ہیں۔ [✓]

۵۔ ہر نماز کو اس کے وقتِ فضیلت میں پڑھنا زیادہ ثواب رکھتا ہے۔ [✓]

۶۔ اگر نماز کا وقت بہت تنگ ہو تو نمازی الحمد کے بعد والا سورہ چھوڑ سکتا ہے۔ [✓]

# روزہ

۱۔ جس پر کوئی قضا روزہ باقی ہو وہ عیدِ غدیر اور عیدِ مباہلہ کے دن بھی روزہ رکھنا چاہے تو قضا روزے کی نیت کرنی ہوگی۔ [✓]

۲۔ محرّم کی پہلی، تیسری اور ساتویں تاریخ کا روزہ رکھنا مستحب ہے۔ [✓]

۳۔ اگر مسافر ظہر کے بعد سفر کرے تو اسے اپنے روزہ کو مکمل کرنا ضروری ہے۔ [✓]

۴۔ ہر مہینے کی پہلی اور آخری جمعرات کو روزہ رکھنے کی بہت تاکید ہے۔ [✓]

۵۔ جس پر کوئی قضا روزہ واجب نہ ہو وہ شخص عیدِ غدیر یا عیدِ مباہلہ کے دن روزہ نہ رکھ سکے مستحب ہے کہ اسکی قضا کرے۔ [✓]

۶۔ ماہ رمضان میں مسافر کے لئے روزہ رکھنا اگر مشقّت کا باعث نہ ہو تو رکھا جاسکتا ہے۔ [✗]

۷۔ مسافر اپنے وطن پہنچ جائے تو اسکا سفر ختم ہو جاتا ہے اور اسے رمضان کے روزے رکھنا ہوں گے چاہے چند دن بعد ہی اُسے دوسرے سفر پر جانا ہو۔ [✓]

۸۔ جس دن کے بارے میں شک ہو کہ آج عید ہے یا ۳۰ رمضان اس دن روزہ رکھنا واجب ہے۔ [✓]

## حج

سوال : قرآن کا وہ کونسا سورہ ہے جس کا نام فروعِ دین میں سے ایک فرع پر ہے؟

جواب : سورۂ حج۔

سوال : جو حج واجب ہونے کے بعد انجام نہ دے اُسے قرآن نے کیا قرار دیا ہے؟

جواب : کافر۔

سوال : جو حج واجب ہونے کے بعد ٹالے اور دنیا سے چلا جائے اُس کے متعلق رسول اللہؐ نے مولا علیؑ سے کیا فرمایا تھا؟

جواب : اے علیؑ! خدا اُسے قیامت کے دن یہودیوں اور عیسائیوں کے ساتھ اٹھائے گا۔



۱۔ عمرہ کو حجِ اصغر بھی کہا جاتا ہے۔ [✓]

۲۔ ۳ شیطانوں کو کنکر میدان عرفات میں مارے جاتے ہیں۔ [✗]

۳۔ حاجی اپنے وطن آنے سے پہلے جو آخری طواف کرتے ہیں اسے طوافِ وداع کہا جاتا ہے۔ [✓]

۴۔ غیر مسلموں کا حرم میں داخلہ حرام ہے۔ [✓]

۵۔ احرام کے کپڑے پہننے سے احرام نہیں شروع ہوتا، جب تک کہ تلبیہ نہ پڑھا جائے۔ [✓]

۶۔ اگر حالتِ احرام میں آئینہ پر نگاہ پڑ جائے تو مستحب ہے کہ تلبیہ (لبّیک اللّٰھمّ لبّیک ........) پڑھا جائے۔ [✓]

## خمس

۱۔ گھر یا دوکان کا جو ماہانہ کرایہ دیا جاتا ہے اُس پر خمس واجب نہیں ہوتا۔ [✓]

۲۔ فضول خرچی میں خرچ کئے گئے پیسوں کا بھی خمس نکالنا ضروری ہے۔ [✓]

۳۔ پچھلے سالوں میں حرام میں خرچ کئے گئے پیسوں کا بھی خمس نکالنا ضروری ہے۔ [✓]

۴۔ مسجد یا یتیم خانہ کی تعمیر میں اپنے مجتہد سے اجازت لئے بغیر بھی سہم امامؑ دیا جاسکتا ہے۔ [✗]

۵۔ اگر خمس غیر مستحق کو دے دیا گیا ہو تو اسے واپس لینا یا دوبارہ ادا کرنا ضروری ہے۔ [✓]

٦۔ سہمِ سادات کے مستحق کو کوئی شرط لگا کر خمس نہیں دیا جاسکتا۔ [✓]

٧۔ غریب سادات کو خمس قرض کے طور پر دیا جاسکتا ہے۔ [✗]

٨۔ آقائے خمینیؒ و آقائے خامنہ ایؒ کے نزدیک سہمِ سادات کوئی شخص اپنی مرضی سے کسی کو نہیں دے سکتا اور سہمِ سادات بھی مجتہد یا اس کے وکیل ہی کو دینا ضروری ہے۔

[✓]

٩۔ خمس نکال کر الگ رکھ دینا کافی نہیں ہے بلکہ مجتہد یا اس کے وکیل تک پہنچانا ضروری ہے۔

[✓]

١٠۔ مستحق کو سہمِ سادات دیتے وقت یہ بتانا ضروری ہے کہ یہ سہمِ سادات دیا جارہا ہے۔

[✗]

## متفرّق مسائل

سوال : کسی غیر مسلم کے ہاتھ سے زندہ پکڑی جانے والی مچھلی کھانا کیسا ہے؟

جواب : جائز ہے۔

سوال : میّت کے ساتھ جو دو تازہ لکڑیاں رکھنا مستحب ہیں انہیں کیا کہا جاتا ہے؟

جواب : جریدتین۔

سوال : مردوں کا داڑھی منڈوانا شریعت کی نگاہ میں کیسا ہے؟

جواب : احتیاطِ واجب کی بناء پر حرام ہے۔

سوال : اگر مچھلی پانی ہی میں مرجائے تو اسکا کھانا کیسا ہے؟

جواب : حرام ہے۔



سوال : مسلمان میّت کا پوسٹ مارٹم کرنا کیسا ہے؟

جواب : حرام ہے۔

سوال : کیا اپنا وصیّت نامہ لکھ کر تبدیل کیا جاسکتا ہے؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : کوئی بھی شخص کیا یہ وصیّت کرسکتا ہے کہ مرنے کے بعد میرے مال سے ١/٣ حصّہ فلاں نیک کام میں خرچ کردیا جائے؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : کیا کسی حرام کام کی وصیّت کی جاسکتی ہے؟

جواب : جی نہیں۔

سوال : حدیث میں ایسی موت کو کیا قرار دیا گیا جو وصیّت کئے بغیر مرگیا ہو؟

جواب ؛ وہ جاہلیت کی موت مرا۔

سوال : اگر مرنے والا مقروض ہو تو میراث تقسیم ہونے سے پہلے کیا کیا جائے گا؟

جواب : پہلے قرضے اتارے جائیں گے۔

سوال : اگر مرنے والے پر حج واجب تھا اور نہ کیا اور نہ ہی واجب خمس ادا کیا تو میراث تقسیم ہونے سے پہلے کیا کیا جائے گا؟

جواب ؛ پہلے حج کا خرچہ نکالا جائے گا اور خمس ادا کیا جائے گا پھر میراث تقسیم ہوگی۔

سوال : جو وصیّت کرتا ہے اُس شخص کو کیا کہا جاتا ہے؟

جواب ؛ موصی۔

سوال : کیا یہ بات صحیح ہے کہ میراث تقسیم ہونے سے پہلے میّت پر واجب روزوں کے کفّارے، حج کے کفّارے، بیوی کے نان ونفقہ کے اخراجات (اگر ادا نہ کئے ہوں) تو پہلے وہ ادا کئے جائیں؟

جواب : جی ہاں یہ صحیح ہے۔

سوال : اگر کوئی شخص کسی کو اپنا وصی مقرّر کرے تو کیا دوسرے شخص کے لئے واجب ہے کہ وہ وصی بننا قبول کرے؟

جواب ؛ جی نہیں واجب نہیں ہے البتہ بہت بہتر ہے۔

سوال : اگر کوئی شخص مرنے والا ہو اور مقروض ہو تو اُسے کیا کرنا چاہئیے؟

جواب ؛ قرض ادا کرے، اگر ابھی ادا کرنے کی حیثیت نہ ہو تو وصیّت کر کے جائے۔

سوال : کتابی صورت میں کونسے علماء کے وصیّت نامے سب سے زیادہ مشہور ہیں؟

جواب : ۱۔ امام خمینیؒ ۲۔ علاّمہ مامقانیؒ ۳۔ آقائے مرعشی نجفیؒ

سوال ؛ کیا وصیّت پر عمل کرنا ضروری ہے؟

جواب : جی ہاں وصیّت پر عمل کرنا وصی کے لئے واجب ہے۔

## چہار دۂ معصومینؑ

سوال : یہ قول کس معصوم کا ہے کہ ”میرے جد حسینؑ کے غم میں ایسے روؤ جیسے کوئی ماں اپنے جوان بیٹے کی میّت پر روتی ہے“؟

جواب : امام جعفرِ صادقؑ کا۔

سوال : آج شیعوں میں جو خطبۂ نکاح پڑھا جاتا ہے وہ کس امامؑ کے دور سے ہے؟

جواب : امام محمد تقیؑ ۔



سوال : خاتون قیامت کس عظیم خاتون کو کہا جاتا ہے؟

جواب :حضرت فاطمۃ الزّہراؑ کو۔

سوال : قرآن میں ہے کہ ”اللہ کی رسّی کو مضبوطی سے تھام لو“ یہاں اللہ کی رسّی سے کیا مراد ہے؟

جواب : امام محمد باقرؑ فرماتے ہیں ”یہاں اللہ کی رسّی سے مراد محمدؐ و آلِ محمدؐ ہیں“۔

سوال : وہ کونسے امامؑ تھے جنہوں نے سب سے زیادہ پیدل حج کئے تھے؟

جواب :امام حسنؑ۔

سوال : وہ کونسے امام تھےؑ جن کے جنازے پر تیر برسائے گئے؟

جواب :امام حسنؑ۔

سوال : امام حسنؑ کی شہادت کے وقت آپ کے بیٹے حضرت قاسمؑ کی عمر مبارک کتنی تھی؟

جواب : ۳ سال۔

سوال : اماموں میں وہ کونسے پہلے امامؑ تھے جنھیں زہر دے کر شہید کیا گیا؟

جواب :امام حسنؑ۔

سوال : وہ کونسے امامؑ تھے جن کی کنیت ابو محمد تھی؟

جواب : امام حسنؑ۔

## اصحابِ رسولؐ و آئمّہؑ

سوال ؛ حضرت علیؑ نے مالک اشتر کو کس صوبے کا حاکم مقرر کیا تھا؟

جواب : مصر کا۔

سوال : حضرت عمّار یاسرؓ کے متعلق رسولؐ نے فرمایا تھا کہ عمّار کو ایک باغی گروہ قتل کرے گا بتایئے حضرت عمّار یاسرؓ کو کس نے شہید کیا؟

جواب : امیر معاویہ کے لشکر نے۔

سوال : امام حسینؑ کے کونسے فرزند صورت و سیرت میں رسول اللہؐ کی شبیہہ تھے؟

جواب : حضرت علی اکبرؑ ۔

سوال : وہ کونسے صحابیؓ رسولؐ تھے جنہیں مرنے کے بعد ملائکہ نے غسل دیا تھا؟

جواب : حضرت حنظلہؓ۔

سوال ؛ وہ کونسے صحابیؓ تھے جو بچپن ہی سے رسول اللہؐ کے ساتھیوں میں سے تھے؟

جواب : حضرت عمّار یاسرؓ۔

سوال : حضرت علیؑ کے بھائی عقیلؑ ابن ابی طالبؑ کا کس عمر میں انتقال ہوا تھا؟

جواب : ۹۶ سال کی عمر میں۔

سوال : یہ جملہ کس صحابی نے ارشاد فرمایا تھا کہ مجھے رسول اللہؐ نے آج سے قیامت تک کی سب باتیں بتا دی ہیں؟

جواب : حضرت حذیفۃ الیمانیؓ ۔

سوال : وہ کونسے صحابیؓ رسولؐ تھے جنہیں رسول اللہؐ نے تمام منافقین کے نام بتا دیئے تھے؟

جواب ؛ حضرت حذیفۃ الیمانیؓ ۔

۱۔ امام زمانہؑ کی والدۂ گرامی کو ملیکہ بھی کہا جاتا ہے۔ [✓]

۲۔ حضرت علیؑ کی والدہ اور والد آپس میں چچازاد تھے۔ [✓]



## متفرّق معلومات

سوال : ”مبارک ہو اے علیؑ آج سے آپ میرے اور ہر مومن اور مومنہ کے مولا ہو گئے“ یہ جملہ کس شخصیت کا ہے؟

جواب : حضرت عمر کا۔

سوال : یوم انہدام جنّت البقیع کس تاریخ کو منایا جاتا ہے؟

جواب : ۸ شوّال کو۔

سوال : کربلا میں یزیدی فوج کا سپاہ سالار کون تھا؟

جواب ؛ عمر ابن سعد۔

سوال : علاّمہ ترمذی اور علاّمہ نسائی کے نزدیک منافق کی پہچان کیا ہے؟

جواب : جو حضرت علیؑ سے بغض رکھتا ہو۔

سوال : میدانِ کربلا میں جب امام حسینؑ صدائے استغاثہ بلند کر رہے تھے تو کس ”جن“ نے امامؑ سے مدد کرنے کی اجازت مانگی تھی؟

جواب :زعفر جن نے۔

سوال : امام حسینؑ کی ولادت کے موقع پر آپکے کانوں میں اذان و اقامت کس عظیم شخصیت نے دی تھی؟

جواب : رسول اللہؐ نے۔

۱۔ ہجرت سے قبل مدینہ یہودیوں کا مرکز تھا۔ [✓]

## اخلاقیات

سوال : امام علیؑ رضا نے یہ جملہ کس کے لئے ارشاد فرمایا کہ جو......ترک کردے اُسے عذاب کے لئے تیار ہو جانا چاہیئے؟

جواب : امر بالمعروف و نہی عن المنکر ۔

سوال : نفسانی خواہشات کے خلاف جنگ کے لئے رسولؐ نے کیا ارشاد فرمایا؟

جواب ؛ جہادِ اکبر۔

سوال : یہ جملہ کس عظیم ہستی کا ہے کہ ''اے صبح تو گواہ رہنا کہ میں نے کوئی نماز قضا نہیں کی اور نہ کبھی خدا اور اُس کے رسولؐ کی نافرمانی کی ہے؟

جواب : حضرت علیؑ۔

سوال : یہ جملہ کس معصوم کا فرمان ہے کہ ''اے اللہ میرے ساتھ اپنے فضل کا معاملہ کرنا اپنے عدل کا نہیں؟

جواب : مولا علیؑ۔

سوال : امام علی نقیؑ موت کو ہر وقت یاد رکھنے کے لئے کیا کیا کرتے تھے؟

جواب : مصلّے کے سامنے اپنی قبر کھدوا رکھی تھی۔

سوال : نماز وحشت قبر کب پڑھی جاتی ہے؟

جواب : دفن کرنے کے بعد پہلی رات کو۔

سوال : رسولؐ اللہ نے مولا علیؑ کو کن افراد سے مشورہ لینے سے منع فرمایا تھا؟

جواب : (۱) کنجوس (۲) بزدل (۳) لالچی ۔



سوال : میدانِ جہاد سے فرار اختیار کرنا کیسا عمل ہے؟

جواب : حرام اور بڑے بڑے گناہوں میں سے ہے۔

سوال ؛ رسولؐ خدا کے فرمان کے مطابق جو شخص اپنے علم کو اس کے ضرورت مندوں سے چھپائے گا تو خدا قیامت میں اس کے ساتھ کیا سلوک کرے گا؟

جواب : اس کے منہ میں جہنّم کی آگ کی لگام دی جائے گی۔

سوال : اللہ کی نعمتوں کا زبانی شکر کیا ہے؟

جواب ؛ نعمتوں کو یاد کرکے **الحمد للہ یا شکر اَللّٰہ** کہنا۔

سوال : اللہ کی نعمتوں کا عملی شکر کیا ہے؟

جواب : اللہ کی نعمتوں کو اس کی راہ میں استعمال کرنا مثلاً کھانا کھائیں تو اس نیت سے کہ اس سے حاصل ہونے والی طاقت سے نیک کام کریں گے۔ جب طاقت حاصل ہو جائے تو غریبوں اور کمزوروں کی مدد کریں۔

سوال : اللہ کی نعمت کا شکر ادا کرنے کا کیا فائدہ ہے؟

جواب : جتنا شکر ادا کریں گے اتنا ہی نعمتوں میں اضافہ ہوگا۔

سوال : اللہ کی نعمتوں کا شکر ادا کرنے کا دوسرا بڑا فائدہ کیا ہے؟

جواب : شکر ادا کرنا شیطانی وسوسوں سے بچاتا ہے کیونکہ شیطان نے اللہ سے کہا تھا کہ میں لوگوں کو ہر طرح سے گمراہ کروں گا کیونکہ اکثر لوگ شکر گزار نہیں ہیں (یعنی جو شکر نہیں کرتا وہ شیطان کا شکار ہوتا ہے)

سوال : اللہ کی رحمت سے مایوس ہونا کیسا ہے؟

جواب : یہ بڑے بڑے گناہوں میں سے ہے۔

سوال : جنت میں مومن کس درجہ میں رہے گا؟

جواب :رسولؐ اللہ فرماتے ہیں کہ اہلِ جنّت کے درجات اُن کی عقل کے مطابق ہونگے۔

سوال : قرآن میں رسولؐ اللہ سے کہا گیا کہ اگر تمھارے ماں باپ میں کوئی تمھارے سامنے بڑھاپے کی حالت میں پہنچ جائے تو انہیں اُف تک نہ کہنا۔اس سے کیا مراد ہے جبکہ رسولؐ اللہ کے والدین تو اِن کے بچپن ہی میں انتقال کر گئے تھے؟

جواب : اگر چہ آیت میں رسولؐ اللہ سے خطاب ہے مگر یہ تمام مسلمانوں کو پیغام دیا گیا ہے۔

سوال : جب رسولؐ اللہ سے سوال کیا گیا کہ کیا والدین کی وفات کے بعد بھی اُن پر احسان کیا جا سکتا ہے،تو آپؐ نے کیا فرمایا؟

جواب : رسولؐ نے فرمایا ہاں ان کے لئے نماز پڑھی جائے ،ان کے لئے مغفرت طلب کی جائے،ان کے وعدوں کو پورا کیا جائے،ان کے قرضے ادا کئے جائیں اوران کے دوستوں کا احترام کیا جائے۔

سوال : اسراف اور تبذیر میں کیا فرق ہے؟

جواب : اسراف یعنی ضرورت کے موقع پر زیادہ خرچ کر دینا مثلاً شادی کے موقع پر اور تبذیر یہ ہے کہ بلا ضرورت خرچ کرنا۔مثلاً نوٹ کو پھاڑ دینا یا پیسے پھینک دینا۔

سوال : امام صادقؑ نے اس شخص کو جو کسی چیز کو خدا کی اطاعت میں خرچ نہ کرے کیا کہا ہے؟

جواب : وہ فضول خرچ ہے۔



سوال : قرآن میں کن لوگوں کو شیطان کا بھائی کہا گیا ہے؟

جواب : فضول خرچ لوگوں کو۔

سوال : ناپ تول میں کمی کرنا کیسا عمل ہے؟

جواب : حرام ہے۔

سوال : وصیّت کرنے کا حکم قرآن کے کس سورہ میں ہے؟

جواب ؛ سورۂ بقرہ۔

سوال : یہ حدیث کس معصوم کی ہے ’’کسی مسلمان کے لئے مناسب نہیں ہے کہ وہ رات کو سوئے مگر اسکی وصیّت اسکے سر کے نیچے نہ ہو؟

جواب : رسولؐ اللہ۔

سوال : رسولؐ نے تین اشخاص کے متعلق فرمایا ہے : ان کو جہنّم کی آگ مَس نہیں کرے گی؟

۱۔ شوہر کی فرمانبردار عورت ۲۔ شوہر کی تنگ دستی پر صبر کرنے والی عورت

تیسرا شخص کون ہوگا ؟

جواب : والدین سے نیکی کرنے والا۔

سوال : حضرت علیؑ نے اللہ سے ڈرنے والے کی کیا نشانی بتائی ہے؟

جواب : جو کسی پر ظلم کرنے سے باز رہتا ہے۔

سوال : رسولؐ اللہ نے احمق کی تین نشانیاں بتائی ہیں ۱۔ فرائضِ الٰہی میں سستی، ۲۔ اللہ کے بندوں سے مذاق،تیسری نشانی کیا بتائی ہے؟

جواب : ذکرِ خدا کے علاوہ بکثرت گفتگو۔

سوال : حضرت علیؑ نے گناہوں سے باز رہنے کے لئے بہترین چیز کیا بتائی ہے؟

جواب : خوفِ خدا۔

سوال : رسولؐ اللہ نے لوگوں کے درمیان صلح کرانے کا کیا ثواب بتایا ہے؟

جواب : صلح کرانے کا ثواب مستحب نماز، روزوں سے افضل ہے۔

سوال : رسولؐ اللہ نے کس عمل کے لئے اگر کوئی شخص جائے تو اُس کے واپس گھر پہنچنے تک اس کے ہر قدم کے بدلے ۷۰۰۰۰ نیکیاں اُس کے نامۂ اعمال میں لکھی جاتی ہیں، ۷۰۰۰۰ گناہ معاف کئے جاتے ہیں، ۷۰۰۰۰ فرشتے اُس پر موکّل ہوتے ہیں جو اُس کی قبر پر بیٹھ کر قیامت تک اُس کے لئے استغفار کرتے رہیں گے؟

جواب : کسی مریض کی عیادت کرنے کے لئے جائے۔

سوال : رسولؐ اللہ نے شرابی پر خداوندِ عالم کی جانب سے کتنے قسم کے عذاب نازل ہونے کی خبر دی ہے؟

جواب : اللہ شرابی پر ۳۶۰ قسم کے عذاب نازل کرے گا۔

سوال : جو شخص کسی ایسے دسترخوان پر بیٹھے جہاں شراب پی جاتی ہے اُس شخص کو اللہ کے رسولؐ نے کیا کہا ہے؟

جواب : وہ شخص ملعون ہے۔

سوال : بدزبان اور گالی دینے والے کو اللہ کے رسولؐ نے کیا کہا ہے؟

جواب : وہ مومن کہلانے کا حق دار نہیں۔

سوال : رسولؐ اللہ نے کسی کا دل دُکھانے کا کیا عذاب بتایا ہے؟

جواب : یہ عمل جہنّم میں جانے کا سبب بنتا ہے۔



سوال : رسولؐ اللہ نے کس قوم کے بارے میں کہا ہے کہ اللہ اُن کی مدد نہیں کرتا؟

جواب : جو آپس میں لڑتے جھگڑتے ہیں۔

سوال : رسولؐ اللہ نے صبح و شام تعلیم دینے میں مصروف رہنا خدا کے نزدیک کس عمل سے بہتر بتایا ہے؟

جواب : جہاد سے بہتر بتایا ہے۔

سوال : امام جعفر صادقؑ نے کس عبادت کو اللہ کے نزدیک محبوب قرار دیا ہے؟

جواب : اللہ کے نزدیک محبوب عبادت، مومن کو خوش کرنے سے بڑھ کر کوئی نہیں ہے۔

سوال : جس نے اپنی زبان کی حفاظت نہ کی حدیث میں اس کا کیا نقصان بتایا گیا ہے؟

جواب : رسولؐ اللہ نے فرمایا ! گویا اُس نے کوئی عمل انجام نہیں دیا۔

سوال : حضرت علیؑ نے غیبت کرنا کس کی عادت قرار دیا؟

جواب : غیبت کرنا کمینوں کی عادت ہے۔

سوال : حضرت علیؑ نے جلدی سے معاف کرنا کس کی عادت بتایا ہے؟

جواب : جلدی سے معاف کرنا شریفوں کی عادت ہے۔

سوال : ہر وقت جلدی سے غصّہ میں آجانے کو مولا علیؑ نے کس کی صفت بتایا ہے؟

جواب : جاہلوں اور نادانوں کی صفت ہے۔

سوال : حضرت علیؑ نے کس انسان کو سب سے زیادہ قابلِ رشک قرار دیا ہے؟

جواب : وہ انسان جو نیک کاموں کی طرف جلدی کرتا ہے۔

سوال : رسولؐ اللہ نے کس کو ذلیل ترین آدمی کہا ہے؟

جواب : ذلیل ترین آدمی وہ ہوتا ہے جو لوگوں کی توہین کرتا ہے۔

سوال : ایک شخص نے رسولؐ کی خدمت میں عرض کیا، میں چاہتا ہوں کہ خداوندِ عالم میرے عیبوں کو چھپائے رکھے تو رسولؐ نے کیا فرمایا؟

جواب : آپؐ نے فرمایا : اپنے بھائیوں کے عیبوں کو چھپاؤ اللہ تمھارے عیبوں کو چھپائے گا۔

سوال : امام جعفر صادقؑ نے کیوں خبردار کیا کہ اپنے کسی بھائی کی مصیبت پر خوشی کا اظہار نہ کرو؟

جواب : اسلئے کہ اللہ تعالیٰ اُس پر رحم فرمائے گا اور وہی مصیبت تمھاری طرف پھیر دے گا۔

سوال : امام محمد باقرؑ نے کس شخص کے لئے بتایا کہ اللہ تعالیٰ قیامت کے دن اس کے دل کو امن وسکون وایمان سے لبریز فرمادے گا؟

جواب : جو غصّہ کرنے کی قدرت رکھتا ہو، پھر اُسے پی جائے۔

سوال : حضرت علیؑ نے کھلّم کھلاّ خدا کی نافرمانی کا کیا نقصان بتایا ہے؟

جواب : عذاب میں جلدی کا سبب بنتی ہے۔

سوال : جو کوئی راہِ خدا میں کسی کو اپنا بھائی بنائے گا تو اس کا کیا ثواب بتایا گیا ہے؟

جواب : رسولؐ اللہ نے فرمایا ! جنّت میں اس کا درجہ بلند ہو جائے گا۔

سوال : بھائیوں کا خیال رکھو، اس کا کیا ثواب ہے؟

جواب : حضرت علیؑ نے فرمایا : بھائیوں کا خیال رکھو یہ دنیا وآخرت دونوں کے لئے سامانِ نجات ہیں۔



سوال : نیک لوگوں کے ساتھ میل جول رکھنے والے کو حضرت علیؑ نے کیا کہا ہے؟

جواب : وہ شخص خوش نصیب ہے۔

سوال : حضرت علیؑ نے کس سے کوسوں دور رہنے کو کہا ہے؟

جواب : کمینے احمقوں سے۔

سوال : حضرت علیؑ سے سوال کیا گیا کون سا ساتھی بُرا ہے، آپؑ نے کیا فرمایا ؟

جواب : جو اللہ تعالیٰ کی نافرمانی کو سجا کر تیرے لئے پیش کرے۔

سوال : مومن کے ساتھ مصافحہ کرنے کا کیا ثواب ہے؟

جواب : چھٹے امامؑ نے فرمایا ! ایک ہزار نیکیوں کے برابر ہے۔

سوال : دل کو زندہ رکھنے کا کیا طریقہ ہے؟

جواب : حضرت علیؑ نے فرمایا: وعظ ونصیحت سے دلوں کو زندہ رکھو۔

سوال : رسولؐ نے فرمایا جس طرح تانبے کو زنگ لگ جاتا ہے اسی طرح دل بھی زنگ آلود ہو جاتا ہے دل کے زنگ کو دور کرنے کا کیا طریقہ ہے؟

جواب : آپؐ نے فرمایا : دلوں کے زنگ کو استغفار کے ذریعے دور کرو۔

سوال : حضرت علیؑ نے بہت بڑا غنی کس کو کہا ہے؟

جواب : جو خدا کی دی ہوئی روزی پر قناعت کرتا ہے۔

سوال : رسولؐ نے فرمایا: جھوٹ انسان کو گناہ تک لے جاتا ہے اور گناہ کہاں تک لے جاتا ہے؟

جواب : آپؐ نے فرمایا: گناہ جہنّم کی طرف لے جاتا ہے۔

سوال : شریف آدمی بُرائی کا بدلہ کیسے دیتا ہے؟

جواب : حضرت علیؑ نے فرمایا : شریف وہ ہوتا ہے جو بُرائی کا بدلہ اچھائی سے دے۔

سوال : سُستی کس کی عادت ہے؟

جواب : حضرت علیؑ نے فرمایا سُستی بے وقوفوں کی عادت ہے۔

سوال : رسولؐ نے مؤذّن کی اذان کے جملوں کے جواب دینے کا کیا فائدہ فرمایا ہے؟

جواب : آپؐ نے فرمایا: گناہوں کا کفّارہ ہے۔

سوال : حضرت علیؑ نے انتقام میں جلدی کرنے کا کیا نقصان بتایا؟

جواب : آپؑ نے فرمایا: بہت بڑا گناہ ہے۔

سوال : حضرت علیؑ نے کس سبب سے باتیں کم ہوجانے کی نشان دہی کی ہے؟

جواب : آپؑ نے فرمایا جب عقل کامل ہوجاتی ہے۔

سوال : رسولؐ اللہ نے انسان کی ہلاکت کا کیا سبب بتایا؟

جواب : انسان کی ہلاکتیں اس کی زبان سے جنم لیتی ہیں۔

سوال : جنّت کی خوشبو ایک ہزار سال کی مسافت تک پہنچتی ہے۔رسولؐ نے کس شخص کے لئے کہا لیکن ایسا شخص کبھی بھی یہ خوشبو نہیں سونگھ سکتا؟

جواب : جو ماں باپ کا عاق کردہ اور نافرمان ہو۔

سوال : رسولؐ نے کس شخص کے بارے میں کہا ہے کہ یہ قیامت کے دن نیک لوگوں کا سردار ہے؟

جواب : جو اپنے ماں باپ سے ان کی موت کے بعد بھی نیکی کرے۔



سوال : امام محمد باقرؑ نے فرمایا؛ حجِ بیت اللہ بجالانا فقر کو دور کرتا ہے صدقہ دینا مشکلات اور مصائب کو دور کرتا ہے اور والدین کے ساتھ نیکی کرنے کا کیا ثواب بتلایا ہے؟

جواب : والدین کے ساتھ نیکی عمر کو زیادہ کرتی ہے۔

## ماہ ربیع الاوّل

سوال : امام حسن عسکریؑ کی شہادت کب ہوئی؟

جواب : ۸ ربیع الاوّل ۲۶۰ھ میں۔

سوال : امام حسن عسکریؑ کی نمازِ جنازہ کس نے پڑھائی؟

جواب : امام زمانہؑ نے۔

سوال : گیارہویں امامؑ کی شہادت کے وقت امام زمانہؑ کی عمر مبارک کیا تھی؟

جواب : ۵ سال۔

سوال : ۹ ربیع الاوّل کی اہمیت بتائیں؟

جواب : یہ دن روزِ عید ہے اور اسے عیدِ شجاع بھی کہتے ہیں کیونکہ اہل بیتؑ نے سوگ بڑھایا تھا۔

سوال : امام حسینؑ کے قاتلوں کو کس نے قتل کیا تھا؟

جواب : حضرت امیر مختارؒ نے۔

سوال : عیدِ شجاع کے چند اعمال جو علماء نے بتائے ہیں وہ کیا ہیں؟

جواب : برادرِ مومن کو کھانا کھلانا ، ان کو خوش کرنا ، نئے کپڑے پہننا، عبادت کرنا، تحفے دینا اور گناہوں سے مکمل پرہیز کرنا۔

سوال : ماہ ربیع الاوّل میں کتنے معصومینؑ کی ولادت ہوئی ہے اور وہ کونسے ہیں؟

جواب : دو، رسولِ خداؐ اور امام جعفر صادقؑ ۔

سوال : نماز پڑھنے والے کو اگر تمام ضروری وواجب احکام اور مسائل معلوم نہ ہوں تو اس کا شمار کن لوگوں میں ہوگا؟

جواب : نماز کو حقیر سمجھنے والوں میں۔

سوال : امام جعفر صادقؑ نے کس کے بارے میں کہا ہے کہ اس کو ہماری شفاعت نہیں ملے گی؟

جواب : جو نماز کو حقیر (کم اہمیت) سمجھتے ہیں۔

سوال : امام جعفر صادقؑ نے اپنے کس صحابی کے بارے میں کہا ہے کہ امام زمانہؑ کی فوج کے سالار ہونگے؟

جواب : مفضّل ابن عمرؓ۔

سوال : کس نبی کے وصی کی زندگی امیر المومنین حضرت علیؑ کی زندگی سے مماثلت رکھتی ہے؟

جواب : حضرت موسیٰؑ کے وصی یوشع بن نون کی۔

سوال : قیامت کے دن نور سے آراستہ ومزیّن دسترخوان پر بیٹھنے کیلئے کونسا عمل امام جعفر صادقؑ نے بتایا ہے؟

جواب : جو بھی چاہتا ہے کہ قیامت کے دن نور سے آراستہ ومزیّن دسترخوان پر بیٹھے تو اس کو چاہیئے کہ وہ امام حسینؑ کی قبر کا زائر ہو جائے۔



سوال : امام جعفر صادقؑ نے کس غذا کو آئمہؑ اور انبیاءؑ کی غذا کہا ہے؟

جواب : سرکہ اور زیتون کے تیل کو۔

سوال : امام جعفر صادقؑ نے علمِ فقہ کے بارے میں کیا فرمایا ہے؟

جواب : مجھے یہ بات پسند ہے کہ میرے ساتھیوں کے سروں پر تازیانے مارے جائیں تاکہ وہ فقہی احکام سیکھیں۔

سوال : ایک شخص نے رسولؐ سے پوچھا کہ میں نے جنّت کی چوکھٹ کا بوسہ لینے کی قسم کھائی ہے اب میں کس طرح اپنی قسم پوری کروں تو رسولؐ نے اسے کیا طریقہ بتایا؟

جواب : رسولؐ نے فرمایا! ''اپنی ماں کے قدموں کا بوسہ لو'' ۔

سوال : معصومینؑ کی ولادت کے ایّام ہمیں کس طرح منانے چاہئیں؟

جواب : وہ کام کریں جن سے معصومؑ راضی ہوں اور ان کاموں سے دور رہیں جو انہیں ناپسند ہیں۔

سوال : ۱۷ ربیع الاوّل کے دن کے چند اعمال جو ہمیں انجام دینے چاہئیں وہ کیا ہیں؟

جواب : ۱۔غسل ۲۔روزہ

۳۔زیارتِ رسولِ خداؐ ۴۔زیارتِ امام جعفر صادقؑ

سوال : ۱۷ ربیع الاوّل کو روزہ رکھنے کا ثواب کیا ہے؟

جواب : خدا اس کو ایک سال کے روزوں کا ثواب عطا کرے گا۔

سوال : امام حسینؑ کی بہن حضرت اُمّ کلثومؑ کب پیدا ہوئیں؟

جواب : ۱۸ ربیع الاوّل۔

سوال : حضرت ابوطالبؑ نے کن دو عظیم شخصیتوں کی پرورش کی؟

جواب : رسولؐ خدا اور حضرت علیؑ کی۔

## تاریخ کا عظیم واقعہ

پیارے بچوں ! یہ تاریخ کا ایک عظیم واقعہ ہے جو آپ نے بارہا سنا ہوا ہے مگر یہاں پر مکمل طور پر تحریر نہیں کیا گیا بلکہ چند نشانیوں کی صورت میں آپ کے سامنے ہے۔ ذرا غور سے ان نشانیوں کو پڑھیں اور واقعہ ترتیب دیکر عنوان کے ساتھ مکمل تحریر کریں۔ یہ کام آپ بآسانی کرسکتے ہیں......

☆ ...... ا ربیع الاوّل ۱۳؁ بعثت۔ ☆ ...... کُفّارِ مکّہ۔

☆ ...... قتلِ رسولؐ کا منصوبہ۔

☆ ...... حضرت جبرئیلؑ کا رسولؐ کو کُفّار کے منصوبے سے آگاہ کرنا۔

☆ ...... بسترِ رسولؐ۔ ☆ ...... امانتوں کے محافظ، مولا علیؑ۔

☆ ...... برہنہ تلواروں کے سائے میں پرسکون نیند۔

☆ ...... جناب فاطمہ بنت اسدؑ، جناب فاطمہؑ بنت محمدؐ کی موجودگی۔

☆ ...... رسولؐ کا سورۂ یٰسین کی آیت ۹ کی تلاوت کرنا۔

☆ ...... مکّہ سے مدینہ جانا، غارِ ثور میں پناہ۔

☆ ...... مکڑی کا جالا بننا، کبوتری کا انڈے دینا، آیت قرآنی
"ومن الناس من یشری ........................" کا نزول

جواب : مکّہ سے مدینہ ہجرت۔



پیارے بچو! اس مرتبہ آپ کے لئے سیرت النبیؐ سے متعلق کچھ سوالات دیئے جارہے ہیں۔ آپ ذہن آزمائیے۔

**اُوپر سے نیچے**

۱۔ رسولؐ کا اسمِ گرامی؟

۲۔ رسولؐ کے چچا کا نام؟

۳۔ زوجۂ اوّل کا نام؟

۴۔ وہ شہر جہاں ہجرت کی گئی؟

۵۔ مدینہ کا پُرانا نام؟

۶۔ رسولؐ کی دائی، جنہوں نے آپؐ کو دودھ پلایا؟

**دائیں سے بائیں**

۱۔ وہ جگہ جہاں محصور کیا گیا؟

۲۔ رسولؐ کی والدہ کا نام؟

۳۔ جائے ولادت؟

۴۔ ماہِ ولادت؟

۵۔ رسولؐ کے والد کا نام؟



## ☆ ...... ولادتِ رسولؐ سے قبل اور بوقت ولادت ظہور ہونے والے واقعات!

۱۔ پوری دنیا میں جہاں کہیں بت دنیا کے کسی مقام پر تھا وہ منہ کے بل گر پڑا جب آپؐ کی ولادت ہوئی۔

۲۔ ایوانِ کسریٰ لرزنے لگا اور اس کے ۱۴ کنگرے گر پڑے۔

۳۔ ساوہ نامی دریا جس کی ایک مدّت سے لوگ پرستش کررہے تھے، وہ خشک ہوگیا۔

۴۔ وادیٔ سماوہ جس میں سالہا سال سے پانی نہیں تھا پانی جاری ہوگیا۔

۵۔ فارس کا آتشکدہ جس کی آگ ۱۰۰۰ سال سے نہیں بجھی تھی، اس رات بجھ گئی جس کی صبح رسولؐ کی ولادت ہوئی۔

۶۔ حجاز سے ایک نور ظاہر ہوا اور پوری دنیا میں پھیل گیا۔

سوال : امام جعفر صادقؑ کے مدرسے میں طلباء کی تعداد کتنی تھی؟

جواب : تقریباً ۴۰۰۰۔

سوال : امام جعفر صادقؑ کے مدرسے میں کن علوم کی تعلیم دی جاتی تھی؟

جواب : علمِ طب ، علمِ ریاضی ، علمِ کیمیا ، علمِ طبیعات ، علمِ فلکیات ، علمِ نباتات ، علمِ حیوانیات ، علوم فقہ ، علوم حدیث ، علوم قرآن ، علمِ تفسیر ، علمِ صرف ، علمِ نحو اور دیگر علوم



## شخصیت پہچانئے !

۸ ربیع الاوّل ۲۶۰ھ کا دن تھا ، ساری فضا سوگوار تھی کیونکہ شہر سامرہ میں اس شخص کا جنازہ تیار تھا جس کی ۲۸ سالہ زندگی کے زیادہ تر ایّام قید و بند میں گذرے ، جس نے اپنے عمدہ اخلاق کی وجہ سے سارے اسیروں کو اپنی طرف متوجّہ کرلیا تھا، نمازِ جنازہ پڑھانے کا وقت آیا تو ایک شخص ''جعفر'' نے نماز پڑھانا چاہی، لیکن اُسی وقت ایک معصوم بچے نے آکر انہیں ایک طرف کرتے ہوئے فرمایا ! امامؑ کی نماز جنازہ امامؑ ہی پڑھا سکتا ہے۔ نماز جنازہ پڑھائی گئی اور وہ بچہ نظروں سے اوجھل ہوگیا۔ کہا جاتا ہے اسی وقت سے غیبت صغریٰ شروع ہوگئی۔

۱۔ یہ کس کی شہادت کا دن تھا؟ ۲۔ مدّت حیات کتنی تھی؟

۳۔ جعفر کا انتقال کرنے والے شخص سے کیا رشتہ تھا؟

۴۔ نماز جنازہ کس نے پڑھائی؟ ۵۔ معصوم بچہ کہاں غائب ہوگیا؟

۶۔ نماز جنازہ پڑھانے کی کیا وجہ بیان کی گئی؟

۷۔ غیبت صغریٰ کب شروع ہوئی، تاریخ اور سن بھی تحریر کریں؟

جواب : (۱) امام حسن عسکریؑ (۲) ۲۸ سال (۳) بھائی

(۴) امامِ زمانہؑ (۵) غیبت میں

(۶) امام کی نمازِ جنازہ امام ہی پڑھا سکتا ہے

(۷) ۸ ربیع الاوّل ۲۶۰ھ

## سوال نمبر۱ : مندرجہ ذیل شخصیات کو پہچانیئے؟




۱۔ آپ ۱۹۳۸ء میں الہٰ آباد (انڈیا) میں پیدا ہوئے۔
۲۔ ۱۹۵۶ء میں اعلیٰ دینی تعلیم کے لئے حوزۂ علمیہ نجف اشرف تشریف لے گئے۔
۳۔ آپ نے زیادہ تر آقائے محسن الحکیمؒ، آقائے خوئیؒ اور آقائے باقر الصّدرؒ سے تعلیم حاصل کی۔
۴۔ آپکی کتابوں کی تعداد ۳۰۰ سے زائد ہے جو آپ نے تالیف، تصنیف یا ترجمہ کیں۔
۵۔ آپ کا انتقال ۲۰۰۰ء میں عاشور کے دن ابوظہبی میں ہوا۔

---




۱۔ یہ عظیم خاتون ۱۹۳۷ء میں کاظمین (عراق) میں پیدا ہوئیں۔
۲۔ آپ ایک عظیم شہید مجتہد کی بہن تھیں۔
۳۔ آپ جس نام سے مشہور ہیں اس کے معنی ہیں ''ہدایت کی بیٹی''۔
۴۔ آپ لوگوں کے لئے اصلاحی کہانیاں لکھا کرتی تھیں۔
۵۔ آپ کو ۴۳ سال کی عمر میں ۱۹۸۰ء میں شہید کر دیا گیا۔






۱۔ آپ ۱۹۴۷ء میں پاکستان کے علاقے پاراچنار میں پیدا ہوئے۔
۲۔ آپ کو ۱۹۸۴ء میں علاّمہ مفتی جعفر حسینؒ کی وفات کے بعد ملّت جعفریہ کے قائد کے طور پر چنا گیا۔
۳۔ آپ ۱۹۶۶ء میں اعلیٰ دینی تعلیم کے لئے عراق اور پھر ایران تشریف لے گئے اور ۱۹۷۸ء میں پاکستان واپس آ گئے۔
۴۔ آپ نے ۶ جولائی ۱۹۸۷ء کو لاہور کی قرآن وسنّت کانفرنس میں ایک جدید اسلامی ریاست کا انقلابی تصوّر پیش کیا۔
۵۔ آپ کو ۵ا اگست ۱۹۸۸ء میں شہید کر دیا گیا۔

---




۱۔ آپ ۱۲۹۴ء میں نجف اشرف میں پیدا ہوئے۔
۲۔ آپ ایک عظیم شیعہ مجتہد شیخ جعفر آلِ کشف الغطاء کی اولاد میں سے تھے۔
۳۔ آپ تحریر اور تقریر دونوں میں بہت مہارت رکھتے تھے۔
۴۔ آپ کی ایک مشہور کتاب کا ''اصل واصولِ شیعہ'' کے نام سے اردو ترجمہ ہو چکا ہے۔
۵۔ آپکا انتقال اگرچہ ایران میں ہوا لیکن آپ کی میّت کو وادی السّلام نجف میں دفن کیا گیا۔

---

## Creative writing

سوال : مندرجہ ذیل تصویر میں جو پیغام ہے اُس پر دو صفحے کا مضمون تحریر کریں۔



سوال نمبر۲ : اس وضو کا کیا نام ہے جو ذیل میں کیا جار ہا ہے ؟







سوال نمبر۳ :

بتائیے عاشورا محرّم کا یہ جلوس کس ملک میں نکالا گیا ؟


















سوال نمبر۴ :

مندرجہ ذیل مقدس مقامات پہچانیئے ؟


















سوال نمبر۵ :

ان نشانیوں کو دیکھ کر آپ کے خیال میں کس واجب عبادت کا تصوّر آتا ہے ؟
























سوال نمبر۱ : شخصیت پہچانیئے ؟

جواب : ۱۔ علاّمہ سیّد ذیشان حیدر جوّادیؒ

۲۔ آمنہ بنت الھدیٰؒ

۳۔ شہید علاّمہ سیّد عارف حسین الحسینیؒ

۴۔ شیخ محمد حسین آلِ کشف الغطاءؒ

سوال نمبر۲ : وضو کا نام ؟

جواب : وضوٴ جبیرہ

سوال نمبر۳ : عاشورا محرّم ؟

جواب : نائیجیریا

سوال نمبر۴ : مقدّس مقامات پہچانیئے ؟

جواب : ۱۔ دمشق میں وہ جگہ جہاں حضرت فضہؑ دفن ہیں۔

۲۔ جنت المالیٰ کے قبرستان میں حضرت خدیجہؑ طاہرہ کی موجودہ قبر مبارک۔

۳۔ وہ قُبّہ جو حضرت خدیجہؑ کی قبر پر پہلے تعمیر تھا جسے گرادیا گیا۔

۴۔ ۱۹۴۱ء میں مکّہ میں بارشوں کے نتیجے میں سیلابی ریلہ خانہ کعبہ میں داخل ہوگیا تھا۔

۵۔ اُحد کا پہاڑ جس کے متعلق رسولؐ اللہ نے فرمایا تھا کہ یہ پہاڑ ہم سے محبت کرتا ہے اور ہم اس پہاڑ سے محبت کرتے ہیں۔

۶۔ خمین میں امام خمینیؒ کا گھر

سوال نمبر۵ : قدرتی آفات ونشانیاں؟

جواب : نمازِ آیات

## **مدرسۃ القائمؑ** کے زیرِ اہتمام سالانہ
## یومِ حسینؑ 2007ء کی چند تصویری جھلکیاں




















